ہوئی تھی - ہم اس مقام پر عہد آباد ھو نقیر اور بابا اور طالب
قلم انداز کرتے ہین اور لوح کے سنگ پر جو اشعار پیشتر
اشعار مصنفہ حضرت طالب علی صاحب لکھے ہین - ف

| | |
|---|---|
| یہ ہی مرقد پہلوان دلیر | یل نامور شاہ غرندہ سیر |
| حقیقت مین تھا یہ یلتن شیر نر | نہ خوف اجل اور نہ مرنے کا ڈر |
| بہ یک ضربت تیغ خارا شگاف | پرے کے پرے دم مین کرتا تھا صاف |

بہت دن رہی اسکی دیوانگی
کٹا وقت آخر بہ فرزانگی

اس فسانہ عجوبہ روزگار سرگزشت فوجدار با وقار کے مصنف عالی تبار نے اپنے
قلم کی جانب خطاب کرکے یون کہا ہی - (ای میرے خامۂ ندرت طراز سحر بیان شاباش
صفحۂ قرطاس پر وہ وہ گلفشانیان کی ہین کہ جسقدر زیادہ تیری تعریف کی جاے کم ہی -
خدا نے تجھے [illegible] داستان عطا کی ہو اور یہ نعمت غیر مترقبہ بخشی ہی کہ آج کوئی تیرا
جواب دینے والا نہین ہی - شاہان جہان تیری تعظیم کرتے ہین اور ہم تیرا دم بھرتے
ہین - ہمین [illegible] خلق مین خلق ہوا تھا کہ خدائی فوجدار شیر افگن کی
سوانح عمری لکھین اور [illegible] دے کر ارباب صافی مذاق مین نام نیک پیدا کرین
اور [illegible] جیدہ افگن ہوسے تھے کہ ہمارے قلم مریم شکم سے انکے
حالات [illegible] روزگار ہوں اب کسی کی کیا مجال ہی کہ ہمارے فوجدار کی
سرگزشت لکھنے کو قلم اٹھاے یا زبان طعن دراز کرے - ف

| | |
|---|---|
| اگر بے ہنری [illegible] سخن | معنی زندش طپانچہ لعل |

فوجدار کی سوانح عمری لکھنے کے [illegible] دل و دماغ چاہیے - ف

| | |
|---|---|
| ہزار نکتہ باریک تر ز مو این جا | نہ ہر کہ سر بتراشد قلندری داند |

اب مفلسیان [illegible] کو لازم ہی کہ اس نامور اور جری شیر مرد کی سرگزشت لکھنے کا درد سر
نہ اٹھائین اور فوجدار صاحب کو اپنی مرقد منورہ اور مزار مطہرہ مین بہ آرام تمام
میٹھی نیند سونے دین یہ نہ کرین کہ انکو مرقد سے خواہ مخواہ پھر اٹھائین اور جسطرح بعض
سوء خون [illegible] دن کو زندہ کیا ہی اسی طرح انکو قم باذن اللہ کہکر زندہ بنائین ا